شریعت **قولکم** قایل کچھ کہتا ہو اور آپ دوسری تقریر کرتے ہین پھر ملاحظہ فرمایئے
**اقول** قصور معاف یہان کچھ نہ بنی نری اوڑان گھائی پڑتالی کہ وہ کچھ کہتا ہو آپ کچھ
ذرا اوس کچھ کی تقریر تو فرمائی ہوتی مکری آپکے یہان تو حمایت اسمٰعیل مین صریح تحریف
و تبدیل حلال کہ کلام حقیقی کے معنی الہام ماننے کے معنی معبود جاننا پھر یہان ملاون مان
سامی کیون تھک رہے فرمادیا ہوتا کہ وحی شریعت کے معنی ندگلے ہین وہابیت کا
وعظ کہنا اور عصمت سے مراد پنجاب کی سرحد پر ولائتیون کے ہاتھ سے مارا جانا چلیے
چھٹی ہوئی **قولکم** اس کلام کی سند مین سب کتب تصوف متحدا للفظ ہین **اقول اولا**
اس جبروتی ادعائے باطل کا ثبوت دیجیے ورنہ آیہ قرآنیہ من علی الکذبین کے حکم
خوف کیجیے کتب تصوف کی جان فتوح الغیب عوارف المعارف رسالہ قشیریہ
تعرف تنویر وغیرہا آپ سب کے مدعی ہین تو ان کتب معتمدہ مستند متداولہ مین ضرور
ہونگی ذرا اپنی نقل ثابت تو کیجیے مین محل تنزل مین بہت کچھ کہہ سکتا ہون مگر ملازمان
سامی جو اپنی ترنگ کی امنگ مین ٹرا بول بول گئے ہین اوسی پر مطالبہ کیون نکیون
آپکی تکلیف گھٹا ؤنگو بسبیل تنزل کیون اتر ون **ثانیا** اوپر گزارش ہو چکا کہ وہابیہ
تصوف کا قایل نہین **ثالثا** آپ خود اکابر ائمہ تصوف قائلان وحدت وجود کو معاذ اللہ
باللہ کافر جانتے ہین پھر ایسون سے کیا استناد **رابعا** یہان تو اس عذر کی گنجائش
ہی نہین وہ صراحۃً اپنے ان دعاوی خبیثہ کو مطابق سنت بتا رہا ہے کہ ندانی کہ اثبات

وحی وعصمت مر غیر انبیاء را مخالف سنت ست آپ تصوف لے دوڑے حسین آپکے
نزدیک ادعائے مکالمہ حقیقی کے امثال بھرے ہین **خامسا** شاہ عبد العزیز صاحب
شاہ ولی اللہ صاحب و امام قاضی عیاض کی عبارتون کا کیا جواب ہوا حضرت

مجیب مدظلہ العالی کا مدعا نو ثابت رہا حیف شدید لعین بعید نماز مین تصور

اقدس حضور سید عالم صلے اللہ تعالی علیہ وسلم کی نسبت وہ شیطنت عنید سیف

یہ صراحۃً حضور اقدس صلے اللہ تعالے علیہ وسلم کو فحش گالی دینا ہے اور اونکی شان مین

ادنی گستاخی کفر **قولکم** دیکھنا چاہیے کہ قائل کی نیت مین تحقیر منظور ہی تو کفر ہے

اور تصور مین کا فرق بتاتا ہے تو نہین **اقول اولا** اس جواب جناب کی خوبی اسکے

سوا کیا عرض کرون کہ عملداری اسلام اوٹھ جانے پر سجدۂ شکر ادا کیجیے اسمٰعیل کی قبر

گھی کے چراغ جلایئے اللہ اللہ اللہ اللہ اللہ انا للہ انا للہ اللہ اکبر اللہ اکبر محمد رسول اللہ

صلی اللہ تعالی علیہ وسلم کی شان اقدس مین ایسی ناپاک گالی بنیے اور نیت تحقیر

ڈھونڈھیے پھر بیے دیکھنا چاہیے تو فرمایا اوس دیکھنے کا طریقہ تو ارشاد ہو جب صاف

دشنام پر بھی آپکو تحقیر نہین سوجھتی تو کب سوجھیگی سو جھے تو جب کہ دلمین محمد رسول اللہ

صلی اللہ تعالے علیہ وسلم کی کچھ عظمت ہو ہان کہنے کو بہت کچھ ہے مگر ع ہر سخن

وقتے و ہر نکتہ مکانے دارد ٭ ہر ایک کی عظمت موقع موقع سے ہے محمد رسول اللہ

صلے اللہ تعالی علیہ وسلم کی عظمت اوسوقت تک ضرور مسلم جب تک حضرت امام

الطائفہ کا مقابلہ نہ ہوا اور جب اعظم معظمین نجدیت حضرت اسمٰعیل دہلوی پر آنچ آتی ہو

تو اون کے مقابل خدا کی تو گنی نہین رکھتے نبی تو پھر دوسرے درجہ مین ہین ثانیا للہ

الانصاف للہ الانصاف برا ماننے کی بات نہین مثال سمجھنے کے لیے عرض کرتا ہون اگر

کوئی بے تہذیب شخص سر بازار مثلا... کو گدھے کا بچہ کتے کا پلا سوئر کا جنا کہکر

پکارے تو وہان بھی پیش وپس سوچا جائیگا کہ دیکھنا چاہیے قائل کی نیت مین تحقیر

منظور ہی یا نہین سرکار ذرا ایمان کی آنکھ سے صحبت اسمٰعیل علیہ ما علیہ کی ٹھیکری اٹھاکر

ملاحظہ کرین کہ نیت ہونے نہ ہونیکا مسئلہ وہان گنجائش رکھتا ہو جہان نفس لفظ دونون
پہلو تحقیر و عدم تحقیر کے رکھتا ہو جب لفظ صریح تحقیر کا ہے جسمین دوسرے پہلو کا احتمال
ہی نہین تو اب دیکھنا چاہیے کیا معنی اور تحقیر نہونا یعنی چہ تسلو ہم کہین خدائے
قہار کی لعنت اُن ملاعنہ پر جنہون نے محمد رسول اللہ صلے اللہ تعالٰے علیہ وسلم کو
ایذا دی اور اُن اشقیا پر جنہون نے محمد رسول اللہ صلے اللہ تعالٰے علیہ وسلم کے
مقابل اون کے بدگو خبیث کی جانبداری کی اور آپ کہین آ ہین الا لعنۃ اللہ علے
الظالمین الکافرین الذین یؤذون رسول اللّٰہ وعلی الفاجرین الغادرین الذین ایرعون
جانب من یوذی رسول اللہ صلی اللہ تعالی علی سولہ وآلہ وصحبہ اجمعین تا انشا فرق
تصوتن بتانا تو ظاہر مقصود مگر کیا توہین و تحقیر جبھی ہوتی ہے کہ وہی اصل غرض ہو
جسکے لیے سوق کلام ہوا ورنہ دوسری غرض اصلی کو چاہے کیسی ہی گالیان
دی دیکر ادا کیجیے تحقیر نہ ہوگی۔ کلام سمین ہو کہ اوس شقی نے فرق کیا اور کسطرح بتایا
سرکار مثال دینے کی معافی چاہتا ہون کوئی اسمٰعیلی اسمٰعیل پرست فلانکو۔۔۔ پر
ترجیح دیتا اور یہ کہنا چاہتا ہو کہ۔۔۔ علم مین عمل مین فضل مین کمال مین اوسکے پاسنگ
بھی نہین اور اسے یون تعبیر کرے کہ وہ بڑا بھڑ نتی بل ڈاگ تھا اور۔۔۔ ابھی چند روز
کے پلّے ہین تو یہان یہی سوچا جائیگا کہ دیکھا چاہیے کہ قائل کی نیت مین تحقیر منظور
ہو یا صرف مرتبین کا فرق بتانا ہے۔ غرض ملازمان سامی کے نزدیک محمد رسول اللّٰہ
صلی اللہ تعالی علیہ وسلم کی عظمت صرف اسقدر ہو کہ اگر کوئی خاص اون کی تحقیر کے
لیے سوق کلام کرے جسمین اور کوئی مطلب ادا کرنا مقصود نہو اور پھر وہ صراحۃً اقرار بھی
کردے کہ اوسنے یہ کلام بہ نیت تحقیر کہا کہ جب صرائح الفاظ بھی کافی نہین تو علم نیت اقرار

قائل کیونکر متصور ہے اوسوقت اوسے تحقیر کہینگے ورنہ ہزارون کا ایمان اللہ ورسول
کو دیکر کفر نہین ہوسکتا کہ سوق کلام او مرام کے لیے ہے اور نیت تحقیر پر علم ذہن
اگر اسیکا نام اسلام ہی تو ایسے مخترع شنیع فظیع اسلام کو مسلمانون کا سلام ہے انا للہ
وانا الیہ راجعون۔ رابعاً اسکے بعد جو حضرت مجیب مدظلہ نے اس قول خبیث اسمعیل سے
اوسپر بوجہ آخر لزوم کفر بوجہ قاہر ثابت فرمایا اور اوسکے قول عناد وفساد او حضرت
شیخ مجدد صاحب کے ارشاد کو لڑایا یہ سارا کا سارا ملازمان سامی نے ہضم فرمایا
اسکا جواب کچھ نہ ارشاد ہوا جس سے آپکے اس فرق تصور ذہن کی حقیقت کھلتی اور دیکھ
کہ اس تحریر مین ملازمان سامی کو سوا اسکے کہ خدا و رسول کو چھوڑ دیکر اسمعیل کا بول بالا
کرین احقاق حق ابطال مقصود نظر نہوا حیف نکلیگا دجال سو بھیجیگا اللہ عیسے کو
پھر ایک باد شام کیطرف سے سو نہ رہیگا کوئی کہ اوسکے دلمین ذرہ بھر ایمان ہو سو
پیغمبر خدا کے فرمانیکے موافق ہوا سیف یہ کھلم کھلا اپنے اوپر تمام پیرو دجال کے کفر کا اقرار ہوا
کہ جب یہ ہو ہی زمانہ ہے تو دنیا کے پردے پر کوئی مسلمان نہین سب کافر بت پرست ہین
جنمین یہ خود بھی داخل اور جو کفر کا اقرار کرے آپ کافر ہو تو حکم مفتیم مین وہی اختلاف ہے
جو بعض متقدمین متعرض ہوئے ہے کہ بعض نے ایک واقعہ کو گزشتہ لیا بعض نے آئندہ رکھا
اسمین کفر لازم نہین آج رہو تو لزوم ہوگا جو کفر نہین اقول للہ خدارا کچھ ایمان ودیانت
سے بھی کام ہے یا مقصود صرف تصحیح کفریات ومغالطہ عوام ہے اولاً کیا آپ اپنے ایمان سے
کہہ سکتے ہین کہ اس حدیث کے آئندہ ٹھہرانے مین کسی دعلم نہین وہی عقل ہی نے کبھی خلاف کیا
اوسے گزشتہ بتانیکا کسی مجنون کو وہم بھی ہوا یا اسکے مثل کسی اور ایسے ہی واقعہ مین جسے
گزشتہ ٹھہرانے پر تمام روے زمین کے مسلمان یا خود یہی ٹھہرانیوالا کافر ٹھہرے اختلاف پڑا

ہان یوم تاتی السماء بدخان مبین مین علما مختلف ہوئے عبد اللہ بن عباس عبد اللہ بن عمر
رضی اللہ تعالی عنہم نے فرمایا یہ دھوان قریب قیامت آنیوالا ہی عبد اللہ بن مسعود
رضی اللہ تعالی عنہ نے فرمایا زمانہ قحط قریش قبل واقعہ بدر مین گزر گیا ایمان سے کہنا
کیا اختلاف اسمٰعیلی کہ سب مسلمان کافر ہوگئے وہی اختلاف متقدمین ہی کہ دھوان
آگیا یا آئیگا کیا کسی محض بے علاقہ لگاؤ مسئلے مین ماضی و مستقبل کا اختلاف کہین ہو آجا
اگرچہ اوس سے کسی قول پر کچھ حرف کسی قائل پر کچھ الزام صلا نہ اُسکے دستاویز مطلق ہے
کہ اب جہان چاہو ماضی و مستقبل مین اختلاف کردو کچھ مضایقہ نہین اگرچہ اُس اختلاف
سے صراحۃً کفر لازم آئے اگرچہ ایمان ہاتھ سے جائے یعنی ماضی و مستقبل کے اختلاف کی
کوئی نظیر ہونی چاہیے رہا کفر اسلام اس سے کیا بحث انا للہ وانا الیہ راجعون۔
سرکار کیا اسیکا نام ایمان وحیا ہے کیا یونہین دفع الزام ہوا کرتا ہی خدا کو ایک جاکر
کہنا کیا ایسی حمایت حمیت جاہلیت نہین کیا ایسا جواب دین و دیانت کو جواب
رخصت نہین ع شرم بادت از خدا و از رسول ہم ثانیاً مثلاً کوئی اسمٰعیلی کہے
ساعت قیامت حشر نشر حساب کتاب عذاب ثواب صراط میزان فوائد روحانی
یہ سب وقائع واقع ہولیے قرآن و حدیث نے خبرین دی تھین سب مغیب خدا کے فرمانیکے موافق
ہوا اسکی نسبت سرکار سے کیا حکم ہوگا یہ بھی وہی اختلاف ہی جو بعض متقدمین مین ہوا
ہی کہ بعض نے ایک واقعے کو گزشتہ لیا بعض نے آئندہ کیا اسمین کفر نہین بینوا
**توجروا ثالثاً** سرکار نے نہ سیدنا عیسی علیہ الصلاۃ والسلام کا نام پاک دیکھا۔
نہ دجال لعین کا ذکر ملاحظہ کیا اور گزشتہ و آئندہ کا اختلاف مثل اختلاف متقدمین
ٹھہرادیا جب وہ ہوا چلگئی تو عیسی علیہ الصلاۃ والسلام کا نزول وس سے پہلے ہولیا اوسکا فر

اسیطرح ایمان بھی قلب سے متعلق ہونا چاہیے بغیر تصدیق قلبی کے ایمان ثابت ہونا
دشوار ہے آپ نے اسپنس کے ایمان پر کیونکر شہادت دی شہید کہدینے کی جسارت
کی کیا آپکو اوسکے قلب کا حال معلوم تھا اگر کہیے اوسنے کلمہ پڑھا اس سے اسلام
ثابت ہوا ہم پہنچیگے اوسنے کفریات بکے اس سے کفر لازم ہوا کیا کلمہ پڑھکر حقیقی ہو جاتی
ہے کہ جیسے چاہو کفریات بکو کچھ پرسش ہی نہین ثانیا ایک شخص نے عنقا دا
بلکہ براہ ہزل و استہزا اسد ورسول و قرآن پر قہقہے اوڑاتے اور دشنامین سنائین
کیا وہ کافر ہوگا یا نہین اگر انکار کیجیے تو اپنے ایمان کی خبر لیجیے اللہ واحد قہار فرماتا ہے
قل اباللہ وایاتہ ورسولہ کنتم تستھزؤن ۰ لاتعتذروا قد
کفرتم بعد ایمانکم کیا اسد اور اوسکی آیتون اور رسول سے ٹھٹھا کرتے تھے
بہانے نہ بناؤ تم کافر ہوگئے مسلمان ہوکر اسکا نفیس بیان الکوکبۃ الشہابیہ مین
ملاحظہ ہو اور اگر اقرار کیجیے تو یہ بغیر انکار قلبی کفر کیسا ثابت ہوگیا ظاہر ہے کہ ہزل
واستہزا کے لیے اعتقاد قلبی درکار نہین مثلا کوئی شخص براہ مسخریہ . . کو گدھا کہے
تو وہ ہرگز . . کی آدمیت سے انکار قلبی نہین رکھتا ثالثا اگر کوئی شخص کلمہ پڑھے
اپنے آپکو مسلمان کہے ہمارے قبلہ کیطرف نماز ادا کرے ہمارا ذبیحہ کھائے با اینہمہ مندر
مین جاکر بتونکو سجدہ کرے حاجت کے وقت بتونکی دہائی دے انھین کا پرسے
استمدد مانگے آپکے نزدیک اسکا کفر ثابت ہوگا یا بوجہ کلمہ گوئی وغیرہ امور مذکورہ
اسلام ہی ثابت رہیگا بر تقدیر اول بغیر دل کا حال جانے آپنے اوسکے کفر پر
کیونکر حکم کفر لگایا کفر تو قلب سے متعلق تھا رسول اللہ صلے اسد تعالی علیہ
وسلم فرماتے ہین افلا شققت عن قلبہ جب وہ کلما پڑھے ہمارے قبلے کیطرف نماز

پڑھتا ہمارا ذبیحہ کھاتا ہو تو آپکے طور پر بحکم حدیث مسلمان ہے رسول اللہ صلی اللہ
تعالی علیہ وسلم فرماتے ہین من صلی صلاتنا واستقبل قبلتنا واکل ذبیحتنا فذالک
المسلم الذی لہ ذمۃ اللہ وذمۃ رسولہ فلا تخفروا اللہ فی ذمتہ اب کہ آپنے اوسے کافر بنایا ایک مسلمان
کو کافر بتایا اور یہ بحکم حدیث کفر ہے رسول اللہ صلے اللہ تعالی علیہ وسلم فرماتے
ہین ایما رجل قال لاخیہ کافر فقد باء بہا احدہما بر تقدیر ثانی جب اون کو کلمہ
خوانی وغیرہ کے ساتھ بتونکو سجدہ اونکی دوہائی اونسے استعانت نے ثبوت
اسلام مین خلل نہ ڈالا تو یا رسول اللہ یا علی یا شیخ عبد القادر کہنے والے کیونکر
مشرک ہو سکتے ہین کیا یہ کلمہ خوان نہین یا ہمارے قبلہ کو نماز نہین پڑھتے یا ہمارا
ذبیحہ نہین کھاتے اور جب یہ مسلمان ہین اور ضرور مسلمان ہین اور اسمعیل دہلوی ان
ہین انھین کافر بتایا انھین اور ابو جہل کو شرک مین برابر ٹھہرایا تو بحکم حدیث خود
کافر ہوا غرض آپ ہی کے بیان سے ایک تقدیر پر آپ کافر دوسری پر اسمعیل
جو چاہئے پسند فرمائیے ۔ نہین نہین تقصیر معاف سرکار کے اس بیان سے سرکار ہی
کو کسیطرح کفر سے مفر نہین دوسری تقدیر بھی خود سرکار کی قسمت پر پڑیگی کہ آخر
خط مین غوث پاک وحضرت علی کے پکارنیوالونکو کافر فرمایا ہے کہ کردو نیافت چاہ
کن را چاہ درپیش ہیں رالتجا لو ہو تحل انکار قلبی سے مراد اونکا وجود نفس الامری یا ظہور
عند الناس شق اول کا بطلان ابھی آیت قرآن سے واضح ہو چکا شق ثانی پر ثبوت
کفر سے مراد ثبوت عند اللہ یا عند الناس تقدیر اول بدیہی البطلان کہ ثبوت
کفر عند اللہ ظہور انکار عند الناس کا محتاج نہین نہ اللہ کے لیے کسی امر کو دشوار
کہہ سکتے ہین تقدیر ثانی پر حاصل یہ ہوا کہ جب تک اوس شخص کا انکار قلبی ظاہر

نہ ہو جاوے ہمارے نزدیک اُسکا کفر ثابت ہونا دشوار ہے اب اتنی گزارش کہ یہ
ظہورا سمین محصور کہ ہمین اُسکے انکار قلبی پر یقین قطعی جازم حاصل ہو جاوے خواہ یون
کہ اللہ و رسول خبر دین یا ہم اوسکا دل چیر کر انکار آنکھون سے دیکھ لین یا علم عالم
کہ بطور مذکور ہو یا بذریعۂ امارات و علامات اقوال و افعال یقینی اول صریح البطلان
وہ نہ لازم کہ سوا اون چند معدودین کے جنکے کفر پر نصوص قاطعہ وارد ہو چکے
جیسے ابلیس و فرعون و ہامان و ابولہب وغیرہم لعنہم اللہ اور کسی یہودی نصرانی
ہندو مجوسی کو کافر کہہ ہی نہ سکین کہ اُن کے باب مین نہ وحی آئی نہ ہمنے اونکے دل
چیر کر دیکھے نہ ہمین علم غیب تو انکار قلبی پر یقین قطعی کہان اور ثانی وسکا حکم صریح
باطل و ہذیان حالانکہ یہ اجماع تمام امت مرحومہ کے خلاف اور قرآن و حدیث کے
نصوص صریحہ و احکام کثیرہ کا ابطال ہے لاجرم شق اخیر ہی متعین و ضرور حق ہے
بیشک جب تک ہم اوسکی زبان یا جوارح سے کوئی قول یا فعل ایسا نہ پائین جو
علامت انکار ہو حکم کفر نہین کر سکتے مگر اب سرکار کی یہ سارے ہذیان تلبیس الہیاد رسید
کہ اسمٰعیل کے کفر پر جو احکام فقہی لکھے ہین وہ بھی انھین علامات و امارات کی بنا پر
ہین جسکا ثبوت بہ نشان صفحات اوسکی کتابون سے دیا گیا اور ملازمان سامی
نہ اوسکا انکار فرما سکے نہ اوپر سے علما کے احکام کفر و لزوم اوٹھا سکے پھر یہ ندائے
بیمعنی وصدائے بلے ہنگام یعنی چہ قولکم ہلا اشققت قلبہ الحدیث اول تو
شاید ملازمان سامی نے یہ کوئی مصرع کہین لکھا ہوا دیکھا یا کسی سے سن لیا جسے حدیث
سمجھ لیا ثابت تو کیجیے کہ حدیث کے یہ لفظ ہین۔ پھر بھی غنیمت ہے یہ جری جسکی حمایت
مین سرکار یون دیانت و انصاف و رعایت جانب خدا و رسول جل جلالہ

وصلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا صریح خلاف فرمارہے ہیں قرآن وحدیث کے معنی مذہ
اپنی جی سے گڑھ کر خدا و رسول پر افترا کر دینا بہ سہارا ہے تو الفاظ ہی گڑھ لیے

اسکی بھی معتقد پارٹی طائفہ ندویہ نے بنا قرآن گڑھا ہل تستطیع ربک یا الغیبہ
کو آیت قرآن بنا یا سہارا ہے تو نئی حدیث ہی گڑھی تھی تو پیامہ کا رہنے یہ حدیث
سمجھ کر نقل نہ فرمائی یہ حدیث تو صراحۃً ہمارے موافق ہے سیدنا ابن سیدنا
اسامہ بن زید رضی اللہ تعالیٰ عنہما نے جہاد میں ایک کافر پر حملہ فرمایا اوسنے لا الہ
الا اللہ کہا شمشیر الہی کا اوٹھا ہوا ہاتھ نہ رک سکا بعد کلمہ پڑھنے کے قتل ہو گیا
حضرت اسامہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو خوف پیدا ہوا حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ
علیہ وسلم سے حال عرض کیا اور معذرت کی کہ یا رسول اللہ اوسنے تلوار کے خوف
کلمہ پڑھ لیا فرمایا افلا شققت عن قلبہ حتی تعلم اقالہا ام لا تو نے اوسکا دل چیر کر
کیوں نہ دیکھا کہ جانتا کہ اوسنے دل سے کہا ہو یا ڈر سے معلوم ہوا کہ ہمیں کسی کے
ساتھ معاملہ کرنے کے لیے اوسکی قلبی حالت جاننی ضرور نہیں کہ علم غیب کی حاجت
ہمیں کیا راہ ہم اوسپر کارروائی کرینگے جو اوسکی زبان وارکان سے ظاہر ہو جیسے
لا الہ الا اللہ کہنے والے کو ہم مسلمان جانینگے اگرچہ ایمان قلبی [illegible] یونہین
مصطفےٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی شان میں گستاخی کرنے کذب الٰہی کو جائز کہنے
پر حکم کفر لازم کرینگے اگرچہ انکا [illegible] قلبی ہے۔ **قولہ** آپ لکھتے ہیں صراحۃً لازم کر لئے

بالفعل علم غیب نہیں اور اس لازم سے کفر کا فتویٰ دیتے ہیں **اقول** تحقیق جواب
سابقا معروض مگر افسوس کہ خان صاحب نے لزوم لزوم کا نام سنلیا اور اوسکے
معنی اصلا نہ سمجھے محققین کہ لازم مذہب کو مذہب قرار نہیں دیتے لزوم کفر سے تکفیر

نہین فرماتے وہان لازم سے یہ مراد کہ وہ امر اس کلام سے صراحۃً ثابت و مفاد جلی نہو

بلکہ بعد ترتیب مقدمات بالمآل اوسکیطرف مودی ہوجائے تو محتمل یا بنظر ظاہر اسلام

مظنون کہ قائل اپنے لازم کلام پر متنبہ ہو یا متنبہ غفلت سے لزوم کے باعث اوسکا لزوم

ہی نہ مانا او احتمال صحیح مانع تکفیر ہے کہ جو امر کلام سے صاف و صریح طور پر ثابت

ہو جسمین نہ اصلا خفا نہ انکار کی گنجائش وہ بھی مذہب قائل نہ قرار پائے اور لزوم

و التزام کا جھگڑا اٹھ جائے یہ جہل واضح و ضلال فاضح ہے شفا شریف و نسیم الریاض

کی عبارتون سے گزرا من قال من اہل السنۃ بالمآل لما یؤدیہ الیہ قولہ کفرہ فکانہم صرحوا

عند المکفر بما ادی الیہ قولہم لفظ بالمآل دیکھیے نہ فی الحال مفاد مراد نہین کانہم صرحوا

دیکھیے کہ حقیقی صریح مین نزاع نہین یہین کنایتین مذکورین مین ہے من لم یر اخذہم

بمآل قولہم لم یر اکفارہم و قال لانہم اذا وقفوا علی ہذا قالوا لا نقول لیس بعالم و نحن

وانتم ننتفی من القول الذی الزمتموہ لنا بل نقول قولنا لا یؤول الیہ علی ما اصلناہ

یہان مآل دیکھیے یؤول دیکھیے اذا وقفوا دیکھیے کہ ابتداءً قائل کے عدم تنبہ کا اشعار

لا نقول دیکھیے ننتفی دیکھیے بل نقول لا یؤول دیکھیے کہ ہنوز اوسے گنجائش انکار

نہ ایسا مفاد صریح جو اسمعیل کے کفریہ اولی مین ہے دریافت کرنا اختیار مین ہو کہ

جب چاہے کر لیجیے اسے سنکر ہر جاہل گنوار ہر بچہ جبکہ عاقل ہو قطعاً یہی سمجھیگا کہ ابھی

معلوم نہین ہان معلوم کر لینا اختیار مین ہے اسمین کونسی خفا ہے کونسی ترتیب مقدمات

کی حاجت ہے کس عاقل کو گنجائش انکار ہے اسے لزوم بینہ معلوم نہ کہیگا مگر مجنون ملوم اسکے لیے

حضرت مجیب مدظلہ نے صراحۃً لازم فرمایا تھا افسوس کہ آپنے آدھا دیکھا یعنی لازم

اور آدھا نظر نہ آیا یعنی صراحۃً اور اسکے بعد کا جملہ سارا ہضم فرما گئے کہ یہان صراحۃً

اللہ تعالی کیطرف بہل نسبت کیا معاذ اللہ اگر صریح دہتی لزوم بھی ہو تو بھی جو
تو ملازمان سامی اپنے ایمان کی خیر منائین مثلا کوئی شخص ہر کو خدا کہے نہ یا یہ معنی
کہ یہ اللہ کے سوا دوسرا خدا ہے بلکہ یوں کہے جسے اللہ کہتے ہیں وہ یہی ہے یہی خدا ہے
اسکے سوا کوئی خدا نہین اب سرکار سے استفتا ہے کہ یہ شخص کافر ہوا یا نہین اگر کہیے
نہ تو تمام جہان کے علما نہ صرف علما بلکہ ہر مسلمان سے اپنا حکم پوچھ لیجیے اور اگر کہیے ہان
تو جناب کسلیے ہان آپ فرما چکے ہین کہ انکار ما جاء بہ النبی صلی اللہ تعالی علیہ وسلم کفر ہے
بشرطیکہ نص قطعی صریح ہو یہان کونسی نص مین آیا ہے کہ یہ خدا نہین اور اس منطوق
صریح کے علاوہ اور جس طریقے سے کفر نکالیے گا وہ لازم کلام پر کلام ہوگا جو نہ لزوم ہے
نہ التزام اور آپ فرما چکے ہین کہ لزوم سے کفر ثابت کرو یہ طریقہ اصول اسلام سے
بالکل خلاف ہے بالجملہ اُسے کافر نہ کہیے تو باجماع امت آپ پر کفر ثابت اور کہیے تو
خود آپکی تصریح سے آپ اصول اسلام کے بالکل مخالف ایک منفرد ہے۔ کیا خوب
مین مثال فرض کیون کرو سرکار خود ہی جو خاتمہ مین فرمایا اگر قرآن و احادیث سے کفر ثابت
ہو جائے تو مجکو انکار نہین چنانچہ جو مشائخین دعوے الوہیت کرتے ہین انکو
کفر و شرک فرمایا پیر کو خدا تصور کرنا آپنے جو باتین وہان کفر گنائین ان مین سب سخت
یہی ہین مگر ہم ابھی ثابت کر چکے کہ آپکے تفرقہ لزوم و التزام پر یہان کفر نہین نکلتا تو
آپنے بلا وجہ محض لزوم سے مسلمانونکو کافر کہا اور اپنے اقرار سے بالکل مخالف اسلام بنے اور
احادیث صحیحہ کے حکم سے یاایہا احد بہما کے مستحق ٹھہرے اب اپنے لیے بھی کہیے گا کہ احادیث
صحیحہ سے کفر ثابت ہو جائے تو مجکو انکار نہین شاید انکار نہ ہوسکے یہی معنی سمجھے کہ آپکو کفر قبول
منظور ہے اگر ہو دنیا ثبت۔ بالجملہ کفریہ اولی مین علم قدیم الہی کا انکار کلام معمل ہرگز لزوما

ثابت نہیں بلکہ بالیقین التزاماً ہو آپ اپنا لکھا یاد فرمائیں کہ علم قدیم کی نسبت
اختیار کی صراحت ہوئی تو علم کلام چنداں مضائقہ نہ تھا حضرت مجیب نظر کا
اسپر بھی تکفیر نہ فرمانا اوسکا وہ منشا ہے جسکی بنا پر محققین نے طائفہ منکرہ کرامیہ کو
صرف بدمذہب گمراہ ٹھہرایا کافر نہ فرمایا جیسا آپکا اسمٰعیل بھی اسی قبیل میں یقیناً
ہمسی گمراہ طائفے کا ہے وہ کہنے بہ ضلالاً مبیناً تو لکھم یہ معنی کہ جنت و نار و ملئکہ و کتب
آسمانی و انبیا علیہم السلام کو مت مانو آپنے اون الفاظ سے بطور لزوم نکال لیے
جنسے کفر ثابت نہیں ہوسکتا اقول سرکار نے دیکھا شک کسطرح یہ لزوم لزوم کا
سبق خوب یاد کرلیا ہو محل ہو یا نہو اسکی رٹ لگا دیتے ہیں اوسکا قول تھا اللہ
کے سوا کسیکو نمانے ۔ اللہ نے فرمایا میرے سوا کسیکو نمانو ۔ اسمیں سوا کسیکو
نمانا ن یہ سلب کلی ہیں جو تھے لفظ تھے اور ونکو ماننا محض خبط ہو یہ ایجاب جزئی ہو کیا ان
تین میں عموم سلب اس اخیر میں شمول ایجاب ان لفظوں کا صریح منطوق نہیں لازم
آجاتا ہو کیا عام کے نیچے اسکے افراد بسبب صریح لفظ داخل نہیں ہوتے تو لزوم
سمجھے جاتے ہیں سرکار سمجھے تو عقل کے موافق فرمایا کریں یا مخالف دین و عقل دونوں
لزوم نہیں التزام ہو یہاں دقیقہ یہ ہو کہ کوئی کافر اسکا فر جب مسلمان بنکر عوام مسلمین کو
گمراہ کرنا چاہو تو انکار ضروریات دین اگر کرتا بھی ہے تو پردہ تاویل میں مثلا
صاف صاف کہدے کہ حشر جھوٹ ہو جنت غلط ہو نار باطل ہو تو جاہل سا جاہل
مسلمان اسکا کفر سمجھ جاتے جال میں نہ آتے ان انکا انکار پیچپیچ کسطرح کرینگا یوں
کہ حشر ضرور حق ہو مگر اس سے مراد حشر ارواح ہو نہ حشر اجساد جنت و نار ضرور ہیں
مگر کچھ روحی لذت و الم ہیں یہ مکانات ملئکہ قوت باطنی کا نام ہو ابلیس قوت بدی جن

جنگلی آدمی آسمان مطلق لمبند ہی وغیرہ وکا جب تک یہ ضروریات ہین پیدا ال جب بتا ہو اونر
اونکی غرض فاسد کا مساجد تو خاص خاص الخواص یعنی نفس کلمہ طیبہ سے کھلم کھلا انکار اونکی تمام
وغایت کے لحاظ سے مستبعد لہذا اس معنی کے ارادہ مین شبہہ نے راہ پائی اور بیچارے
محتاطین تحقیق سے محققین نے تکفیر مین احتیاط فرمائی مگر سید ہمارے علما کی شدت احتیاط
دیکھا اور بدگو مفتری اپنے افترائے کفریہ تکفیر کو ہیچ کرتے دو وبحمد اللہ تو لکم جناب رسول اللہ
صلی اللہ تعالی علیہ وسلم جونکہ افضل المرسلین ومحبوب رب العالمین ہین اونکا تصور بوجہ کمال
تعظیم وتکریم کے بہ نسبت دوسری شئے کے تصور کے عبادت سے زیادہ تر متشابہ ہوگا
اقول الحمد للہ غنیمت ہے کہ آپنے اون الفاظ کا فرق مین بہت تبدیل وتخفیف کی مطلب تھا
مطلب تو سرکار کا بھی ضرور ہوا کہ محمد مصطفی صلی اللہ تعالی علیہ وسلم کا نماز وغیرہ کسی
عبادت مین تصور آیا اور شرک کی مشابہت پیدا ہوئی کافرون مشرکون سے تشبیہ
حاصل ہوا اب اس کفریہ کے رد مین بقیہ کلام سل السیوف ملاحظہ ہو کہ خدا اور رسول تشبیہ
ومشابہ شرک کے نہ فقط جائز بلکہ فرض وواجب کرتے ہین اسلئے ٹھہرتے ہین نماز مین الحمد وتتمہ
عامہ سور کی تلاوت حرام قرار پاتی ہے بلکہ بیرون نماز بھی تلاوت قرآن حرام وتتمہ
تکفیر ہوئی جاتی ہے مگر یہ کیا کفریہ ہونیکو کافی نہین بتایا گیا محمد رسول اللہ صلی اللہ تعالی
علیہ وسلم کا نماز مین تصور تو اس جرم پر حرام ہوا کہ وہ افضل المرسلین کیون ہوئے محبوب رب العلمین
کیون ہوئے خدا نے اونکی تعظیم وتکریم کیون فرض کی خلاصہ یہ کہ خدا نے مسلمان کو مسلمان
کیون بنایا مگر یہ زیادہ تر متشابہ تو یہ فرمارہا ہے کہ شرک سے مشابہت کثیرہ تصور سے ہوگی
تصور کو حاصل ہے کہ یہ زیادہ تر ہے تو زیادہ متشابہ وہ بھی ہین لا اقل نفس مشابہت
تو منفی نہین پھر کیا شرک کی مشابہت بھی حرام ہے کہ خوب کثرت سے ہو زیادہ تر ہو من تشبہ بقوم

فہو منہم مین تو نہ زیادہ کی قید ہے نہ زیادہ تر کی تو اب سرکار نے نفس نماز ہی حرام
کر دی اور کچھ نہ سہی تو اپنے افعال رکوع و سجود و قیام و قعود کے تصور سے تو خالی نہین
ہو سکتی کہ فعل اختیاری بے تصور متقدم تصور بوجہ ما صادر نہین ہو سکتا بلکہ عاقل کو تصدیق بفائدہ
بھی ضرور جسے تصورات ثلثہ سے ناگزیر تو ہر ہر فعل پر تین تین مشابہت شرک سے مفر نہین
سرکار نے اچھی توجیہ فرمائی کہ ڈھول ہت کھال بھی گنوائی انا للہ وانا الیہ راجعون قولہ ملکم
پہنچا یہ کہ نفس دلائل پر نظر کیجائے اقول یہی فقط تو سرکار نے بنائی ہر قول کے ساتھ جو دلائل
مذکور تھے اونکے نام لینے تک کی نوبت نہ آئی قولہ ملکم صرف دلی وعدم اولی غایت ما فی
الباب جوانب عدم جواز کا اختلاف رہجائیگا اقول سرکار زبان آگے بارہ پل چلتے ہین کسی
کفریہ پر آپ اپنے خصم کا الزام نہ اٹھا سکے متعدد الزامات سے یون دامن کشان گزر گئے گویا دیکھی ہی
نہین اور بعض جگہ صاف صاف لزوم کفر کا اعتراف کر لیا اور جہان کچھ حرکت مذبوحی فرمائی وہ مطلب سے
محض بیگانہ بلکہ کہین کہین کفریہ کی حمایت مین اور اپنی طرف سے کفریات تازہ بول اوٹھے جنکی
تفصیل معروض ہوئی اور پھر حیا کا بھلا ہو آپ اسے ادب وعدم ادب کا اختلاف بتاتے ہین یہ نفر لیجیے کہ
لزوم کفر و ضلالت بدو دینی اسمعیل تو یقینا ثابت ہان تکفیر و عدم تکفیر مین اختلاف ائمہ
فقہا و متکلمین ہے قولہ ملکم جسکی وجہ سے باہمی نفاق مثل سابق کے ہو جائیگا اقول ائمہ وعلمائے
سابق زمان ہی کے اقوال سے احکام کفر و لزوم کفر ثابت کیے ہین جبکا آپ کچھ جواب دے سکے
پھر کسی کا قول لزوم الکفر سے اتفاق کیسا سرکار یہ ندو نیا شد کہ سب بیدینوں بددینوں کا
فرض داد ایمان یہ ہو تو ایمان مدار نماز روزہ کا رنت قولہ ملکم مومن بعض نہین ہے اقول الا
مگر حضور سید المرسلین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی شان اقدس پر طعن معترض ہونا ہی رسالہ جیسا ہوا آپکے سامنے موجود
ہے اول سے آخر تک اس شخص کی نسبت کہین لعنت کا لفظ نہین ہمارے علمائے محتاطین کا دائرہ جب تک

زبان میں اللہ تعالیٰ نے خود پہلے اقرار کرا دیا کہ یہی الفاظ عجلت میں لکھی گئی ہیں ظاہر ہے کہ عجلت
میں بیان صاف نہ ہوا پھر کوئی تحریر عذر ہو گئی العجلۃ من الشیطان تو کیونکر مستحق ستائش کے قابل ہو
متنبہ کر دو تمام علماء ہندوستان کی دادرسی سے ظفر نہیں الاقوال الجلی واقعی نہایت عجلت سے آپ نے
اپنی حالت ثابت کی ہیں جمعیت کی خبر نہیں تحریر شریف میں کن علماء ہندوستان کے اقوال آپ نے
نقل کیے جس سے یہ غرض حاصل ہوتی ہاں شاید علماء ہندوستان سے خود اپنی ذات مراد لی ہو تو اس عجلت میں
صفحہ یہ دو کی تکلیف بھی ناحق اٹھائی اتنا ہی لکھ دیتے کہ ہمارے نزدیک وہ کافر تھا یہ پہلی غرض
مقصد بھی حاصل ہو جاتی تھی ثانیاً یہاں تکفیر کا دعویٰ خود تھا اور اسکی ضلالت پر تمام علماء اہلسنت
ہندوستان و غیر ہندوستان متفق ہیں ارشد تلامذہ شاہ عبد العزیز صاحب مولانا رشید الدین خان صاحب دہلوی وغیرہ معاصرین
اسمٰعیل کے وقائع اور انکے بعد کے فتاویٰ و رسائل مخفی نہیں یا آپکی طرز ادا پر کہو کہ تمام علماء و فضلا
ہندوستان کبھی مرید دہلوی کے عرید نہیں مگر بعض جہلا جنکو بطور رد کے ضلالت و بطالت لگی ہے وہ مجبور
معذور ہیں وہ مشغول ہو کے حضور سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی تنقیص و توہین کو داخل ایمان سمجھتے
ہیں اور محب وہابیت و نسوبات دہلوی کے کلمات کفریہ کو صحیح و ثابت کرنا چاہتے ہیں جسکو
کوئی عالم ربانی و فاضل حقانی پسند نہیں کرتا ثالثاً یہ ہندوستان کی قید احترازیہ اپنے
بھلے کو لگائی کہ حرمین طیبین کے علماء و فضلا آپکے امام دہلوی کو جو کچھ فرما چکے اور فرماتے ہیں انکے
فتاویٰ مطبوعہ و مخطوطہ سے ظاہر ہو لکم بعض علماء جنکو بطور رد تکفیر وغیرہ کی اقوال وغیرہ ہیں
تضلیل و تفسیق بھی داخل کر دی تضلیل تو دلائل ساطعہ واضحہ سے ثابت ہو چکی سنکر مسئلہ جس کا
بالکل چونکہ جبکہ نہ ہو اور تفسیق کی تجویز خود کلام سائل سے تھا کہ جائز فی الکتاب جواز و عدم جواز کا
اختلاف صحابہ کا عدم جواز کا اور یہ صغیرہ اور صغیرہ و بعد اعتیاد کبیرہ اور کبیرہ موجب فسق اور اس جملہ کا
اعتیاد مبین الصدق ہاں کسی گمراہ بددین کو ضال و فاسق بھی نہ کہنا ندویوں کا ایمان ہے

مگر یہ سلف و خلاف اہلسنت کے خلاف و نسو ہل شیطان ہے بر قیدہ کا مثل روافض کے داخل

اسلام سمجھتے ہین اقول نا مستحق ہونا آپ ثابت نہ کر سکے اور مستحق کسکا ہے و تنہا ایسی فضیحت و خوار

اسلام و سنت ہے و غیر المغضوب علیہم و لا الضالین ہے بیشک انتہا و کمال ہے اور تین

صاحبو نکی ایمانی حالت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالی علیہ وسلم کی تنقیص شان ہے جنکو کرکے بجا

مثل ٹھہراتے اور اسکے برا کہنے کو تبرا ہے روافض سے تشبیہ سمجھے تو ہم جسکو کوئی عالم ربانی

نہین کرتا اقول وہان ہندوستان کی چار دیواری تھی اب سلب کلی کا میدان ہو گیا اے تعلما حرمین

طیبین کا و ابریچا ہوئے مین عرض کرون سکا کلام ظاہر یعنی بہت خون اخفاد سودائے

تعصب و صفرائے اعتساف ہے اگر پسند خاطر عاطر ہو تو فقیر اسکی وہ شرح عرض کرے کہ سب کا

بلغم چھٹ کر حق کے مطابق ہو جائے تکفیر مبنی للمفعول ہے یعنی کافر کہا جانا اور سب و شتم

مبنی للفاعل یعنی اسمعیل کا انبیا و اولیا کی توہین و تنقیص کرنا اور کفر سے مراد اسکی کلمات

کفریہ اور بطور وراثہ اسلیے کہ وہابیہ ابنائے اسمعیل ہو نا حقیقی نہین بلکہ نموذجہ ہے جسکی

بنا پر اسے بابا النجدیہ ابی الوہابیہ کہا گیا تو اب معنی یہ ہوئے کہ بعض علما وہابیت شعا جنکو بطور

وراثہ کے اسمعیل سے تکفیر یعنی کافر کہے جانے و غیرہ یعنی گمراہ و بدمذہب ٹھہرائے جانیکی دولت ہے

وہ بوجہ بیسر خواندگی اتباع اسمعیل و خلفائے اسمعیل مین مجبور و معذور ہین وہ اُن گمراہون کے سب

و شتم کو جو او نہون نے حضرات انبیا و اولیا علیہم الصلاۃ والسلام کی شان مین بکے ہین مثل روافض کے داخل

اسلام سمجھتے ہین اور عجب عجب تاویلات و تسویلات سے اسمعیل و اسمعیلیہ کا ہر قال کفر ال ہی چلتی تا

کرتے ہین کبھی نہ ماننے کے معنے معبود نہ جاننا کبھی صرف وقوع کذب مین امتناع بتانا جواز

کذب کو ہلکا بتانا کبھی مکالمہ حقیقی کو الہام ٹھہرانا کبھی صریح کفریہ معتقد مین کا اختلاف

بتانا کبھی یہی کہہ کر کہ کچھ اور مراد ہے اور آپ دوسری تقریر گھڑتے ہین اور ان لگائی

بتانا و شہرہ وغیرہ جسکو ہند و عرب و روم و شام و مصر وغیرہ میں و سائر بلاد دارالاسلام میں
کوئی عالم ربانی و فاضل حقانی پسند نہیں کرتا بلکہ ہر عاقل و دیندار اوسے ضلالت پرستی اور تشنہ
تعصب کی سیاہ ستی جانتا ہے اس تقدیر پر یہ تقریر بیشک حق واضح و منیر خدا کرے آپ
اسے قبول کریں اپنے لیے سامان خوشنودی خدا و رسول کریں ابدالآباد اور ولی الاباد قولکم
مجکو جواب رسالہ فرمانیکی ضرورت نہیں اقول قصور معاف سکر رنے وہ مثل سنی ہے کہو کی
کیوں بلبلتے ہو۔ شیر سے رہینگے الخ قولکم ہاں اس اجمال کو دس بیس جز میں مفصل عرض
کرسکتا ہوں اقول ہاں سارے کہ نکوست الخ خدا کے لیے ایسی ہمت نہ کیجیگا دو صفحوں میں
اتنے کفریات تازہ دیلے ہیں دس بیس جز میں کہاں تک بیجیگا دو صفحے پر ہم سے دو جز
لکھوائے ہیں دس بیس جز پر کتنے مجلد لیجیے گا قولکم امید کرتا ہوں کہ آپ اسکے جواب
کی فکر نہ کرینگے اقول تقصیر معاف کبکر نخب لذیذ النکاح ع وتہرب من صولۃ
الناکح ع قولکم ہاں اگر صرف قرآن شریف و احادیث صحیحہ سے کفر ثابت ہو جائے
تو مجکو انکار نہیں اقول والا سرکار سے بڑی چوک ہوئی دعوی قطعیت بھول گئے متواترہ
کہیے اور مہربانی فرماکر ان سوالات شرعیہ کا جواب دیجیے (۱) کہتا ہے اللہ تعالی کا مرجانا
ممکن (۳) دو خدا ممکن بالذات ہیں (۴) عالم کے بہت اجزا غیر ارض و سما و عدم و
ازلی ہیں (۵) خدا کی جورو تو نہیں ہاں کنیز سریہ جنھیں حرم کہتے ہیں بہت سی ہیں معاذ اللہ
وہ انکے ساتھ شب باش ہوتا ہے اور عزل کرتا ہے کہ ولد نہ لازم آئے لو اردنا ان نتخذ لہوا
لاتخذناہ من لدنا ان کنا فاعلین کے یہی معنی ہیں (۶) خدا کے چھ موہنھ ہیں چار
پورب پچھم اوتر دکھن اور ایک اوپر اور ایک نیچے اینما تولوا فثم وجہ اللہ کے یہی معنی ہیں۔
(۷) خدا بڑا موٹا بیشمار لمبا اللہ اکبر کوئی لمبی سی لمبی چیز اوسکے ایک رونگٹے کی مثل نہیں

پیش نظر رکھیے اور ہر قول وفعل مذکور کا صریح التزامی ثابت بعض آیات و احادیث
قاطعہ سے ثابت کرتے جایئے دیکھیے تو سرکار کتنی جگہ اپنے ہی اقرار دن سے مسلمانون کو
کافر کہنے والے نکلتے ہین **قولہ** صرف اعتباری فرق بتاتے ہین **اقول اولاً** آپکے
طور پر کہون فرق ذاتی و اعتباری فلسفی اصول پر مبنی ہے اسیلیے اسمین تکلم نہ ہا جاؤ
نہین **ثانیاً** کتب تصوف کا نام لیکر بکفیر بزرگان ہرگز ہرگز جائز نہین لکھکر مسئلہ
وحدت وجود ماننے والونکو معاذ اللہ قطعی یقینی کافر بنانا آپکے ایمان و امانت کی نشانی ہے
واقعی وہ دعوے تو اسیلیے تھے کہ اسمعیل کے سر سے بزور زبان بلا ٹلے مصطفے صلی اللہ
تعالی علیہ وسلم کے بدگویون کے تصوف و کمال کا دھندا چلے ورنہ صوفیہ کرام پر
اعتقاد تو اتنا ہی جو یہان ظاہر ہوا۔ سرکار آپ کیا جانین حقیقت و تعین مین فرق
کیسا ہے اور مطلق و متعین مین کیسا اور یہان اطلاق و تعین سے مراد کیا یہ بدیہیات واضحہ
پیش پا افتادہ ہین کہ عقول دانیہ کی الف با ہین سٹر کو قدم قدم پہ سکندری ہے درمتشابہات
عالیہ مین کہ طور عقل سے ورا الورا ہین یہ ادعا طالع سکندری ہے چادر سے زیادہ پاؤن نہ پھیلایئے
چھوٹا منہ بڑی بات نہ گایئے ایاز قدر خود بشناس ع تو کار زمین را نکو ساختی
کہ با آسمان نیز پرداختی ع اذا خاضک یا مغرور فی الخطر حتی هلکت فلیت
النمل لم تطر **قولہ** اور حضرت غوث پاک کو ہی وقت مصیبت کے یا حضرت علی کو
پکارتے ہین **اقول** والا مستقل قادر اور متصرف بالذات بے عطاء الٰہی جانکر یا جارحہ قدرت
الٰہیہ و نائب و دانائے فیض ربانی و واسطہ و وسیلہ سمجھکر اول ہی کفر ہے مگر مسلمانون پر اسکا اتہام انکا اور
آپکے اسمعیل کا افتراے قبیح و ظلم تام ان بندگان خدا نے کب اسکی تصریح کی یہان تعالیم
الزام صدر کنار لزوم بھی نہین مگر بزور زبان مسلمانون کا کافر بنانا اور بحکم احادیث صحیحہ

آپ تمنائے کفر یا ضرور ثانیاً نا م بین عقل و دانش غوث پاک کو مصیبت کے وقت
پکارنا تو قطعی کفر اور انھیں غوث پاک کہنے والا مسلمان سرکار۔ ذرا غوث کے معنے
تو فرمائیں یہی نہ کہ فریاد رس پھر فریاد رس کے معنی فرمائیے یہی نہ کہ مصیبت زدے اپنے
مصیبتوں میں اونسے فریاد کریں اور وہ اُنکی فریاد کو پہنچیں کچھ حجت آلہیہ یوں قائم ہوتی ہے
حضور غوثیہ پاک رضی اللہ تعالےٰ عنہ کی کرامت دیکھیے جس فقرے میں آپنے اونکے غلاموں
کو کافر بنایا تھا اُسی فقرے میں اُسی زبان میں بعینہ اوسی وجہ سے وہی ساختہ افترائی کفر
آپ پر خود کردہ اقراری ہو کر پلٹا و بید الحجۃ السامیہ اتنا افسوس رہگیا کہ جسطرح آپنے
حضور سیدنا غوث اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو غوث پاک لکھدیا یوں ہی جی کڑا کر کے
حضور سیدنا امیر المومنین مولی المسلمین علی کرم اللہ تعالی وجہہ کو مشکلکشا لکھجاتے تو
آپکے لئے کفر کی اور بھی مسکلکشائی ہوجاتی اتنا یاد رہے کہ یہ لفظ پاک آپکے پیشوا اسمٰعیل کے
اکابر و پیشوا لکھ گئے ہیں مگر ہاں وہاں تو ایک کفر کے چھینٹے میں اگلے پچھلے چھوٹے بڑے
سب بھر پڑے ہیں ذرا رسالہ الاکمال لطامۃ علی شرک سوی بالامور العامۃ وانبیاء الاولیاء من نم صلاۃ الاسرار
وغیرہا تصانیف حضرت عالم اہلسنت مدظلہ العالی ملاحظہ ہوں **قولکم** نقل صیا **اقول**
نقل سے بہت گھبرائے سرکار جبل ہی بدعت ہی سہی نہ ہم استقلال یہ بھی ہر گز کفر نہیں سکیتا
**قولکم** مساجد چھوڑ کر قبور آباد **اقول** کیا خوب سرکار اپنے اطلاقوں کو دیکھنے جائیں گے
دہابیت کی حد سے بھی دپچھے جاتے ہیں یہ اگر ہو تو گناہ ہو گا آپکے نزدیک ہر گناہ کفر قطعی
ہے **قولکم** عقائد اسلام سے بالکل واقف نہیں **اقول** کیا آپکے ہمعصر کہ جسطرح کہ خدا کا
علم قدیم نہیں وہ بالفعل جاہل ہے اوسکا علم اختیاری ہے اوسکا کذب ممکن ہے رسولوں کو
ماننا محض خبط ہے وغیرہ وغیرہ **قولکم** مرید ہونا فرض **اقول** اولا فرض بمعنی اہم و موکد

شائع الاستعمال ثانیاً اگر بالفرض کوئی جاہل یہان فرض یعنی مصطلح شرعی بولے
تو بیعت کا سنت ہونا شاہ ولی اللہ صاحب قول الجمیل مین لکھ چکے اگر یہ وابتغوا الیہ الوسیلۃ
اور فاسئلوا اھل الذکر سے مستدل کرکے کوئی شخص دعوی فرضیت کرے تو آپ کس آیت یا اجماع
قاطعہ سے یقیناً الزاماً اوسکا کفر ثابت کر سکتے ہین سرکار زبان سے کہدینا سہل ہے ثبوت دیجیے
دام کھلتے ہین **قولکم** ایکبار فاتحہ درود کردینا **اقول** بہت خاص یہ بھی کفر ہے جی ہان
کیون نہو کہ اسمعیلیہ کے نزدیک بدعت شنیعہ ہے اگرچہ اسمعیل سالہ نذور مین بدعت حسنہ
لکھتا ہے اور اسمعیل تقویۃ الایمان مین کہہ چکا کہ بدعت اصل ایمان مین خلل انداز ہی تو آپ ہی
کفر ہوئی **قولکم** احکام شرع کی تحقیر کرنا **اقول** کیا اسمعیل سے بڑھکر کہ وہان احکام
در کنار اصل اصول ایمان کا سخت تحقیری انکار اللہ عزوجل فرمائے کہ ملئکہ و انبیا کو مانو
تو مسلمان ہو یہ کہے انکو ماننا محض خبط ہے **قولکم** علما کو حقیر جاننا **اقول** کیا محمد رسول اللہ
صلے اللہ تعالے علیہ وسلم کی تحقیر سے بھی بدتر۔ ہان ہین سمجھا اوسمین آپکا کیا بگڑتا تھا اور علما ہین
آپکے نزدیک اسمعیل و اسمعیلیہ اور آپ خود بھی داخل تو یہ تحقیر ٹھہرتک پہنچتی تھی لہذا بری
لگی **قولکم** ملفوظات پیر کی کلام الٰہی سے زیادہ تعظیم کرنا **اقول** ولا اسمعیل نے کلام
الٰہی کی بہت تعظیم کی کہ خدا کے کلام مین جھوٹ جائز خدا بندون سے چھپا کر اپنا کلام
جھوٹا کردے تو حرج نہین خدا کا کلام فنا ہو سکتا ہی (دیکھو اوسکا رسالہ یکروزی
اور حضرت عالم اہلسنت کا سبحٰن السبوح تنزیہ سوم) ثانیاً سرکار اگر انصاف کی نگاہ
سے دیکھیں گے تو تقویۃ الایمان کے ساتھ حضرات وہابیہ اسمعیلیہ کی یہی حالت ہے انکی
نگاہ مین قرآن عظیم سے کہین زیادہ اوسکی عزت و وقعت ہی کوئی نصرانی قرآن پر اعتراض
کرے اوسے سنینگے عقل و ہوش کے ساتھ جواب دینگے اور کسی سنی نے تقویۃ الایمان پر اعتراض کیا

نام لیا اور بدن مین آگ لگ گئی پھر جامے سے باہر اور انصاف وخرد سے بیگانہ ہو
بیٹھ **قولکم** ایسے لوگون کو بھی فہمائش کیجیے **اقول** سرکار کو کیا معلوم کہ متصوفہ مبطلین کو
کیا کچھ فہمائشین کی ہین کیسے کیسے فتاوے اون کے رد مین تحریر فرماتے ہین سرکار
علماے سنت آپکے سکھانے کے نہین ہان بات یہ ہے سبب قطعی یقینی کا فرمانا
آپکو نہین آتا یہ آپ ہی کو مبارک رہے علماے سنت بحمدہ تعالی ہر افراط و تفریط سے
پاک اور ٹھیک صراط مستقیم پر ثابت قدم ہین وللہ الحمد یہ مختصر گزارش نامہ
روز جان افروز دوشنبہ ماہ مبارک ربیع الاول شریف تاریخ ہمایون دوازدہم ۱۳۱۵ھ کو
ختم ہوا حضرت مصطفی صلی اللہ تعالی علیہ وسلم کی برکات ولادت سراپا سعادت
سے دارین مین کامل مستفیض فرماے اور اسے عجالے کو باعث ہدایت مخالفین و
استقامت اہل حق بنائے آمین آمین وصلی اللہ تعالی علی سید
المرسلین سیدنا ومولانا محمد وآلہ وصحبہ واولیاءہ اجمعین
والحمد للہ رب العلمین

تمت

ربیع الاول ۱۳۱۲ھ [illegible]

بقیہ فہرست مضامین رسالہ الکوکبۃ الشہابیہ فی کفریات ابی الوہابیہ